الْحَقِي بِاَهْلِكِ فَطَلَّقَهَا وَ تَزَوَّجَ مِنْهُمْ اُخْرٰى فَلَبِثَ عَنْهُمْ اِبْرَاهِيْمُ مَاشَاءَ اللّٰهُ ثُمَّ اَتَاهُمْ بَعْدُ فَلَمْ يَجِدْهُ وَ دَخَلَ عَلٰى امْرَأَةٍ فَسَأَلَهَا عَنْهُ فَقَالَتْ خَرَجَ يَبْتَغِيْ لَنَا قَالَ كَيْفَ اَنْتُمْ وَ سَأَلَهَا عَنْ عَيْشِهِمْ وَ هَيْئَتِهِمْ فَقَالَتْ نَحْنُ بِخَيْرٍ وَ سَعَةٍ وَ اَثْنَتْ عَلَى اللّٰهِ قَالَ مَا طَعَامُكُمْ قَالَتِ اللَّحْمُ قَالَ فَمَا شَرَابُكُمْ قَالَتِ الْمَاءُ قَالَ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَهُمْ فِي اللَّحْمِ وَ الْمَاءِ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ لَمْ يَكُنْ لَهُمْ يَوْمَئِذٍ حَبٌّ وَ لَوْ كَانَ لَهُمْ دَعَا لَهُمْ فِيْهِ قَالَ فَهُمَا لَا يَخْلُوْ عَلَيْهِمَا اَحَدٌ بِغَيْرِ مَكَّةَ اِلَّا لَمْ يُوَافِقَاهُ قَالَ فَاِذَا جَاءَ زَوْجُكِ فَاقْرِئِيْ عَلَيْهِ السَّلَامَ وَ مُرِيْهِ يُثْبِتُ عَتَبَةَ بَابِهِ فَلَمَّا جَاءَ اِسْمٰعِيْلُ قَالَ هَلْ اَتَاكُمْ مِّنْ اَحَدٍ قَالَتْ نَعَمْ اَتَانَا شَيْخٌ حَسَنُ الْهَيْئَةِ وَ اَثْنَتْ عَلَيْهِ فَسَأَلَنِيْ عَنْكَ فَاَخْبَرْتُهُ فَسَأَلَنِيْ كَيْفَ عَيْشُنَا فَاَخْبَرْتُهُ اَنَّا بِخَيْرٍ قَالَ فَاَوْصَاكِ بِشَيْءٍ قَالَتْ نَعَمْ هُوَ يَقْرَئُ عَلَيْكَ السَّلَامَ وَ يَأْمُرُكَ اَنْ تُثْبِتَ عَتَبَةَ بَابِكَ قَالَ ذَاكِ اَبِيْ وَ اَنْتِ الْعَتَبَةُ اَمَرَنِيْ اَنْ اُمْسِكَكِ ثُمَّ لَبِثَ عَنْهُمْ مَاشَاءَ اللّٰهُ ثُمَّ جَاءَ بَعْدَ ذٰلِكَ وَ اِسْمٰعِيْلُ يَبْرِيْ نَبْلًا لَهُ تَحْتَ دَوْحَةٍ قَرِيْبًا مِنْ زَمْزَمَ فَلَمَّا رَاٰهُ قَامَ اِلَيْهِ فَصَنَعَا كَمَا يَصْنَعُ الْوَالِدُ بِالْوَلَدِ وَ الْوَلَدُ بِالْوَالِدِ ثُمَّ قَالَ يَا اِسْمٰعِيْلُ اِنَّ اللّٰهَ اَمَرَنِيْ بِاَمْرٍ قَالَ فَاصْنَعْ كَمَا اَمَرَكَ رَبُّكَ قَالَ

بزرگوار تھے اور وہ حکم فرما گئے کہ میں تم سے جدائی اختیار کرلوں' تو اپنے گھر والوں میں چلی جا' چنانچہ اس کو طلاق دے دی' اسی خاندان کی دوسری عورت سے شادی کرلی' پھر عرصہ تک حضرت ابراہیم علیہ السلام کا آنا نہ ہوا' پھر بعد میں آئے' حضرت اسماعیل علیہ السلام کو نہیں پایا- آپ کی بیوی کے پاس گئے' اور آپ کے متعلق دریافت کیا کہ کہاں ہیں' اس نے کہا تلاش معاش میں گئے ہیں' انھوں نے پوچھا تم لوگ کس طرح رہتے سہتے ہو' اور گذر بسر کا کیا حال ہے' اس نے کہا ہم بعافیت ہیں' اور کشادہ حال ہیں' اس نے خدا کا بڑا شکر ادا کیا' انھوں نے پوچھا تمہارا کھانا کیا ہے' اس نے بتایا گوشت' پوچھا پینا کیا ہے اس نے کہا پانی' انھوں نے دعا کی اے اللہ! ان کے لئے گوشت اور پانی میں برکت عطا فرما' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس زمانہ میں ان کے یہاں غلہ کا رواج نہ تھا' اگر وہ ہوتا تو اس کے لئے بھی دعا فرما دیتے اور اسی دعا کی برکت ہے کہ صرف گوشت پانی کی غذا مکہ کے سوا اور کہیں موافق نہیں آتی' حضرت ابراہیم علیہ السلام نے چلتے ہوئے حضرت اسماعیل علیہ السلام کی اہلیہ سے فرمایا کہ جب تیرے شوہر آجائیں تو ان سے میرا سلام کہنا' اور کہنا کہ دروازہ کی چوکھٹ قائم رکھیں' جب حضرت اسماعیل علیہ السلام باہر سے واپس آئے انھوں نے بیوی سے پوچھا کیا تمہارے پاس کوئی آیا تھا' اس نے کہا ہاں ایک شیخ صاحب تشریف لائے تھے جن کی ہیئت بہت عمدہ تھی اور ان کی تعریف کی' انھوں نے آپ کے بارے میں مجھ سے پوچھا میں نے ان کو بتایا کہ آپ کہاں گئے پھر انھوں نے ہمارے گذر بسر کے متعلق سوال کیا' میں نے بتایا کہ بخیر وخوبی سب کچھ چل رہا ہے آپ نے پوچھا کچھ فرما بھی گئے اس نے کہا ہاں وہ آپ کو سلام کہہ گئے اور حکم دے گئے کہ اپنے دروازے کی چوکھٹ قائم رکھیں' آپ نے فرمایا وہ میرے والد محترم تھے' اور تو چوکھٹ ہے' مجھے حکم دے گئے کہ میں تجھ کو باقی رکھوں' پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام بہت دنوں جب تک اللہ نے چاہا نہ آئے- اس کے بعد تشریف لائے' اس وقت حضرت اسماعیل علیہ السلام اپنے لئے ایک درخت کے نیچے تیر بنا رہے تھے' جو زمزم کے قریب تھا' جونہی آپ علیہ السلام نے دیکھا فوراً لپک کر کھڑے ہو گئے اور دونوں نے باہم

وَ تُعِيْنُنِىْ قَالَ وَ اُعِيْنُكَ قَالَ فَاِنَّ اللّٰهَ اَمَرَنِىْ اَنْ اَبْنِىَ هٰهُنَا بَيْتًا وَ اَشَارَ اِلٰى اَكَمَةٍ مُرْتَفِعَةٍ عَلٰى مَاحَوْلَهَا قَالَ فَعِنْدَ ذٰلِكَ رَفَعَا الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ فَجَعَلَ اِسْمٰعِيْلُ يَأْتِىْ بِالْحِجَارَةِ وَ اِبْرَاهِيْمُ يَبْنِىْ حَتّٰى اِذَا ارْتَفَعَ الْبِنَاءُ جَاءَ بِهٰذَا الْحَجَرِ فَوَضَعَهُ فَقَامَ عَلَيْهِ وَ هُوَ يَبْنِىْ وَ اِسْمٰعِيْلُ يُنَاوِلُهُ الْحِجَارَةَ وَ هُمَا يَقُوْلَانِ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ قَالَ فَجَعَلَا يَبْنِيَانِ حَتّٰى يَدُوْرَ احَوْلَ الْبَيْتِ وَ هُمَا يَقُوْلَانِ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ.

(رواه البخارى)

اس تعلق ومحبت کا اظہار کیا جو بیٹے باپ کیا کرتے ہیں' پھر انھوں نے فرمایا اے اسماعیلؑ ! اللہ تعالیٰ نے مجھے ایک حکم دیا ہے' آپ نے کہا آپ کر گزریئے' جیسا آپ کو آپ کے رب نے فرمایا ہے' انھوں نے فرمایا تم میری اعانت کرو گے' آپ نے عرض کیا میں ضرور آپ کی اعانت کروں گا انھوں نے فرمایا کہ رب العالمین نے مجھے حکم کیا ہے کہ ایک گھر تعمیر کروں اور اس ابھرے ہوئے ٹیلہ کی طرف اشارہ فرمایا' اس کے بعد دونوں باپ بیٹے نے بیت اللہ کی بنیاد اٹھائی' حضرت اسماعیل علیہ السلام پتھر اٹھا اٹھا کر لاتے تھے' اور حضرت ابراہیم علیہ السلام ان کو لگاتے جاتے تھے' جب دیوار بلند ہوگئی' تو اس مخصوص پتھر کو لائے اور اس کو رکھ دیا' حضرت ابراہیم علیہ السلام اس پر کھڑے ہوئے اور بیت اللہ کی تعمیر کرنے لگے اور حضرت اسماعیل علیہ السلام پتھر دیتے جاتے تھے اور دونوں فرما رہے تھے- رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ. (بخاری شریف)

●●●

(۱۷۱۴) ٭ واقعہ مذکورہ کے بعض مجمل الفاظ کی شرح اس تشریح کی روشنی میں سمجھ لینی چاہیے-

# استدعا

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے، انسانی طاقت اور بساط کے مطابق کتابت، طباعت، تصحیح اور جلد سازی میں پوری پوری احتیاط کی گئی ہے۔

بشری تقاضے سے اگر کوئی غلطی نظر آئے یا صفحات درست نہ ہوں تو از راہ کرم مطلع فرما دیں انشاء اللہ ازالہ کیا جائے گا۔ نشاندہی کے لئے ہم بے حد شکر گزار ہوں گے۔

(ادارہ)